84۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن عامر۔ بدر میں شریک تھے۔

85۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن عبید۔ بدر میں شریک تھے۔ 86۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن عتیک

87۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن عدی 88۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ عمرو۔ بدر میں شریک تھے۔

89۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن عمرو انصاری۔ بدر میں شریک تھے۔

90۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن قیس 91۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن قیس...... انصار کے خطیب تھے...... اور نبی معظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بھی......

92۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن مخلد...... ''جو مسلمان کسی مسلمان کی پردہ پوشی کرے گا اللہ دنیا و آخرت میں اس کی پردہ پوشی کرے گا۔'' (حدیث شریف)

93۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن مسعود 94۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن معبد

95۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن منذر 96۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن نعمان

97۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن نعمان بن زید

98۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ۔ غزوہ بدر میں شریک تھے

99۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن وائلہ 100۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن ودیعہ

101۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن دقش۔ انصاری۔ احد میں شہید ہوئے۔

102۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن یزید بن ودیعہ 103۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن یزید

104۔ سیدنا ثابت رضی اللہ عنہ بن یزید انصاری 105۔ سیدنا ثروان رضی اللہ عنہ

106۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ 107۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بن بہرانی......

حبیب رب العزت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''عنقریب دنیا سے علم اٹھا لیا جائے گا، یہاں تک کہ لوگ علم کے کسی جز پر قادر نہ ہوں گے...... صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا، یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم علم کیوں کر اٹھالیا جائے گا، خدا کی کتاب ہمارے پاس ہے، ہم اپنے بیٹوں کو اس کی تعلیم دیں گے۔ رحمت عالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ یہود و نصاریٰ کے پاس توریت و انجیل ہے وہ ان کے کیا کام آتی ہے۔ یہ روایت ثعلبہ بن بہرانی رضی اللہ عنہ سے ہے۔ (صفحہ ۵۰، جلد دوم، اُسد الغابہ، مترجم (ہر صحابی رضی اللہ عنہ سے روایات کی گئی ہیں)



108۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بن حارث...... بدر میں شریک تھے۔ طائف میں شہید ہوئے۔

109۔ ثعلبہ بن حاطب...... یہ ثعلبہ غالباً وہی ہیں جو بار بار اصرار پر دعا برائے حصول مال کرا چکے۔ بہت امیر ہو گئے...... آیت صدقہ نازل ہوئی...... ثعلبہ نے دینے سے انکار کیا۔ زکوٰۃ کو ٹیکس (جزیہ) کہا...... پھر اللہ نے اس کا صدقہ وصول کرنے سے منع فرما دیا۔ آپ ﷺ نے صدقہ قبول نہ فرمایا...... اصحاب ثلاثہ رضی اللہ عنہم نے صدقہ قبول نہ فرمایا...... یہ طویل بیان ہے قریباً تمام تفاسیر میں موجود ہے...... کتب حدیث میں بھی ہے (اگر واقعی یہ وہی ثعلبہ ہیں تو ان کا نام صرف ''ثعلبہ بن حاطب'' ...... نہ سیدنا اور نہ ہی رضی اللہ عنہ لکھا جائے۔ (الراقم)

110۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بصری 111۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بصری

112۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بن زید تیمی 113۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ ابن زید انصاری

114۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ ابن زید انصاری (خادم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

115۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ ابن زید انصاری (خادم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

116۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ 117۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ 118۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ

119۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ 120۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ

121۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بن عبداللہ انصاری 122۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بن عبداللہ انصاری

123۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ انصاری 124۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ انصاری

125۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ 126۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ

127۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ 128۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ

129۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ ابن ابی مالک

130۔ سیدنا ثعلبہ رضی اللہ عنہ بن ودیعہ انصاری...... یہ وہی بزرگ ہیں جنھوں نے اپنے آپ کو مسجد نبوی شریف کے ستون سے باندھ لیا تھا۔

131۔ سیدنا ثقب رضی اللہ عنہ ابن فروہ 132۔ سیدنا ثقب رضی اللہ عنہ ابن عمرو۔ یہ اور آپ رضی اللہ عنہ کے تمام بھائی غزوہ بدر میں شریک تھے۔ 133۔ سیدنا ثقب رضی اللہ عنہ ابن عمرو

134۔ سیدنا ثعلب رضی اللہ عنہ ابن ثعلبہ 135۔ سیدنا ثمامہ رضی اللہ عنہ ابن اثال...... جب

مشرک تھے قتل کے ارادے سے حضور رحمت دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا فرمادی..... کلمہ شریف پڑھ لیا۔ بہت طویل واقعہ ہے۔

136۔سیدنا ثمامہ ؓ بن بجاد عبدی　137۔سیدنا ثمامہ ؓ بن ابی ثمامہ جذامی

138۔سیدنا ثمامہ ؓ ابن حزن　139۔سیدنا ثمامہ ؓ بن عدی قرشی

140۔سیدنا ثوبان ؓ..... نبی الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے غلام ہیں۔

ان کی روایات: (۱) اللہ نے زمین میرے روبرو کردی یہاں تک کہ میں نے تمام مشارق ومغارب کو دیکھ لیا۔ اللہ نے مجھے دونوں خزانے دیئے سرخ بھی سفید بھی.....''

(۲) میرا حوض کوثر اتنا بڑا ہے جیسے عدن اور عمان کے درمیان کی مسافت۔ سفیدی میں دودھ سے بھی زیادہ ہے اور شیرینی میں شہد سے بھی زیادہ ہے اور خوشبو میں مشک سے بھی زیادہ ہے۔ اس میں آبخورے آسمان کے ستاروں کے برابر ہیں۔ جو اس کا پانی پی لے گا اس کے بعد کبھی پیاسا نہ ہوگا..... اکثر لوگ فقراء مہاجرین ؓ ہوں گے..... یہ وہ لوگ ہیں جن کے بال پراگندہ اور کپڑے میلے ہوں گے جن سے امیر عورتیں بوجہ ان کی غریبی کے نکاح نہیں کرتیں.....'' 141۔سیدنا ثوبان ؓ ابن سعد..... ''سجدے میں کوے کی طرح چونچ مارنے اور درندے کی طرح ہاتھ بچھانے سے منع فرمایا ہے۔'' ان کی روایت

142۔سیدنا ثوبان ؓ انصاری　143۔سیدنا ثور ؓ انصاری عمر ۱۲۰ سال

144۔سیدنا ثور ؓ انصاری　145۔سیدنا ثور ؓ انصاری

## ج سے شروع ہونے والے اسمائے گرامی

146۔سیدنا جابان ؓ　147۔سیدنا جابر ؓ

148۔سیدنا جابر ؓ　149۔سیدنا جابر ؓ

150۔سیدنا جابر ؓ　151۔سیدنا جابر ؓ

152۔سیدنا جابر ؓ　153۔سیدنا جابر ؓ



154۔سیدنا جابر ؓ　155۔سیدنا جابر ؓ

156۔سیدنا جابر ؓ　157۔سیدنا جابر ؓ

158۔سیدنا جابر ؓ　159۔سیدنا جابر ؓ

160۔سیدنا جابر ؓ　161۔سیدنا جابر ؓ

162۔سیدنا جابر ؓ　163۔سیدنا جابر ؓ

164۔سیدنا جابر ؓ　165۔سیدنا جابر ؓ

166۔سیدنا جابر ؓ　167۔سیدنا جابر ؓ

168۔سیدنا جابر ؓ　169۔سیدنا جابر ؓ

170۔سیدنا جابر ؓ　171۔سیدنا جابر ؓ

172۔سیدنا جابر ؓ　173۔سیدنا جابر ؓ

174۔سیدنا جاحل ؓ　175۔سیدنا جارود ؓ

176۔سیدنا جارود ؓ ابن منذر　177۔سیدنا جاریہ ؓ

178۔سیدنا جابر ؓ　179۔سیدنا جاریہ ؓ

180۔سیدنا جاریہ ؓ　181۔سیدنا جاریہ ؓ

182۔سیدنا جاریہ ؓ　183۔سیدنا جاریہ ؓ

184۔سیدنا جاہمہ ؓ بن عباس۔ ''جاہمہ ؓ نے جہاد کی اجازت مانگی، فرمایا تیری ماں زندہ ہے؟..... اس کے پاس رہو..... خدمت کرو.....'' یہ واقعہ اور کئی اصحاب ؓ کے ساتھ بھی پیش آیا۔ ایک ہی نام والے کئی بزرگ ہیں۔ الراقم نے ہر ایک کی ولدیت نہیں لکھی۔

185۔سیدنا جبار ؓ بن حارث..... حضور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نام عبدالجبار رکھا۔　186۔سیدنا جبار ؓ بن حکم سلمی

187۔سیدنا جبار ؓ بن صخر..... ان کے پاس آپ ﷺ نے وضو فرمایا اور انہوں نے آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی۔ 188۔سیدنا جبار ؓ بن زرارہ ؓ

189۔سیدنا جبر ؓ اعرابی محاربی..... ''عثمان ؓ اس امت کے والی ہوئے بغیر نہیں

مریں گے۔''......انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ ایک بار نمازِ فجر پڑھی۔ بعد از سلام فرمایا (آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے) میرے اصحاب ؓ آج رات تولے گئے، سب سے پہلے ابوبکر ؓ تولے گئے وہ سب سے بھاری نکلے (پہلے آپ ﷺ تولے گئے...... آپ ﷺ بھاری نکلے ...... یہ حدیث بہت سندوں سے مروی ہے اور اعلیٰ درجہ صحت میں ہے۔ ابوداؤد کی روایت میں ہے کہ یہی خواب ایک صحابی ؓ نے بھی دیکھا تھا۔

190۔ سیدنا جبر ؓ بن انس۔ بدری

191۔ سیدنا جبر ؓ

192۔ سیدنا جبر ؓ بن عبداللہ قبطی ...... شاہ اسکندریہ کی طرف سے قاصد بن کر آئے تھے، انہی کے ہمراہ سیدہ ماریہ قبطیہ ؓ تھیں۔

193۔ سیدنا جبر ؓ بن عتیک

194۔ سیدنا جبر ؓ

195۔ سیدنا جبل ؓ بن حوال

196۔ سیدنا جبلہ ؓ بن ازرق کندی ...... اہل حمص میں ہیں۔ ان سے راشد بن سعد ؓ نے روایت کی ہے......''آپ ﷺ نے ایک دیوار کے سامنے نماز پڑھی۔ پتھر بہت تھے۔ (ظہر یا عصر) دو رکعتوں کے بعد آپ بیٹھے تو ایک بچھو نے ڈنک مار دیا کہ آپ بے ہوش ہو گئے۔ لوگوں نے پڑھ پڑھ کر پھونکنا شروع کیا۔ افاقہ ہوا تو فرمایا اللہ نے مجھے شفا دی......

197۔ سیدنا جبلہ ؓ خزاعی کعبی

198۔ سیدنا جبلہ ؓ بن ثعلبہ انصاری خزرجی بیاضی...... بدر میں شریک تھے۔

199۔ سیدنا جبلہ ؓ

200۔ سیدنا جبلہ ؓ بن حارثہ...... یہ زید ؓ کے بھائی ہیں۔

201۔ سیدنا جبلہ ؓ بن سعید

202۔ سیدنا جبلہ ؓ بن شراحیل

203۔ سیدنا جبلہ ؓ بن عمرو انصاری

204۔ سیدنا جبلہ ؓ بن ابی کرب

205۔ سیدنا جبلہ ؓ بن مالک

206۔ سیدنا جبلہ ؓ

207۔ سیدنا جبلہ ؓ بن مالک

208۔ سیدنا حبیب ؓ بن حارث...... ان کے متعلق حدیث ہے کہ سوتے وقت سورۃ کافرون پڑھ لیا کرو......اگر اس رات مرا تو مومن مرا۔'' سیدنا حبیب ؓ نے بار بار عرض کیا میں توبہ کرتا ہوں پھر گناہ کرتا ہوں...... فرمایا: ''اے حبیب خدا کی بخشش تمہارے گناہوں سے بہت زیادہ ہے۔''



خلاصہ مفہوم حدیث

209۔ سیدنا جبیر ؓ بن ایاس...... بدر اور اُحد میں شریک تھے۔ (حدیث شریف)

210۔ سیدنا جبیر ؓ بن بحینہ۔ (والدہ کا نام) قرشی ہیں۔

211۔ سیدنا جبیر ؓ بن حباب

212۔ سیدنا جبیر ؓ بن حباب ''میرے گھر اور ممبر کے درمیان ایک باغ ہے جنت کے باغوں میں سے۔''

213۔ سیدنا جبیر ؓ: ''جب آپ ﷺ اپنی صاحبزادی کا نکاح کرنا چاہتے تو ان کے پردے میں جا کر بیٹھ جاتے اور فرماتے فلاں شخص فلاں عورت کا ذکر کرتا ہے...... اگر وہ سکوت فرماتیں تو نکاح فرما دیتے۔'' (ابوموسیٰ ؓ: یہ حدیث ابن عباس ؓ اور عائشہ ؓ نے روایت کی ہے۔

214۔ سیدنا جبیر ؓ

215۔ سیدنا جبیر ؓ بن مطعم

216۔ سیدنا جبیر ؓ بن نعمان

217۔ سیدنا جبیر ؓ بن نفیر

218۔ سیدنا جبیر ؓ بن نوفل

219۔ سیدنا جشامہ ؓ بن قیس...... ''جو شخص اللہ کے لیے ایک دن بھی روزہ رکھے اللہ اس کو دوزخ سے بقدر سو برس کی مسافت کے دور کر دیتا ہے۔'' حدیث مبارکہ۔

220۔ سیدنا جثامہ ؓ...... ''حضرت فاروق اعظم ؓ کی طرف سے بطور قاصد شاہ روم ہرقل کے پاس گئے تھے۔ جس چیز پر بیٹھے معلوم ہوا یہ سونے کی کرسی ہے۔ فوراً اس سے اتر گئے۔ ہرقل مسکرایا اور پوچھا کیوں اُتر پڑے، کہا: ''حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے سنا ہے کہ آپ ﷺ اس قسم کی چیز پر بیٹھنے سے منع فرماتے تھے۔''

221۔ سیدنا جحاف ؓ بن حکیم

222۔ سیدنا جحدم ؓ (حکیم کے والد ہیں) ...... حیثیت ...... ''جو شخص اپنی بکری خود دوہے...... اپنے کرتے میں پیوند لگائے...... اپنی جوتی سی لے، اپنے نوکر کو ساتھ کھلائے اور بازار سے خود سودا لائے وہ تکبر سے دور ہے۔ (تکبر سے دوری)

223۔ سیدنا جحدم ؓ بن فضالہ...... حضور علیہ السلام نے ان کے سر پر مسح فرمایا اور ایک تحریر لکھ دی۔

224۔ سیدنا جحش ؓ

225۔ سیدنا جدار ؓ اسلمی...... ''شہید کا پہلا قطرہ خون کا جو گرتا ہے۔ اللہ تمام گناہ

معاف فرمادیتا ہے۔'' طویل حدیث۔

226۔سیدنا جد بن قیس ؓ...... حدیبیہ میں انہوں نے بیعت نہ کی...... بعدازاں توبہ کی اور توبہ اچھی رہی...... راوی ابوہریرہ ؓ کہ یہ ان میں سے ہیں جن کی طرف نفاق کا گمان کیا جاتا ہے۔

227۔سیدنا جدیع ؓ بن نذیر مرادی کعبی...... آپ نے حبیب رب تعالیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت کی۔

228۔سیدنا جذرہ ؓ 229۔سیدنا جذع ؓ انصاری

230۔سیدنا جذیہ ؓ ''مرد کے لیے بعد احتلام یتیمی نہیں رہتی اور لڑکی کے لیے جب وہ حائضہ ہونے لگے۔'' (یتیمی کب تک)

231۔سیدنا جراح ؓ ابی الجراح اشجعی 232۔سیدنا جراد ؓ عقیلی

233۔سیدنا جراد ؓ بن عیس (ابن عیسیٰ) بصری اعرابی

234۔سیدنا جرثوم ؓ (جرہم) کئی نام۔ اختلاف ہے (ناموں میں) بیعت رضوان کی تھی...... شام میں رہے۔ (آخری عمر میں)

235۔سیدنا جرموز ؓ...... ''عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مجھے کچھ نصیحت فرمایئے: آپ ﷺ نے فرمایا: ''تم کسی پر لعنت کرنے والے نہ ہو۔''

236۔سیدنا جرو ؓ سدوسی 237۔سیدنا جرو ؓ بن عمرو

238۔سیدنا جرو ؓ بن مالک 239۔سیدنا جرول ؓ بن احنف کندی شامی

240۔سیدنا جرول ؓ بن عباس...... جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔

241۔سیدنا جرول ؓ بن مالک 242۔سیدنا جربد ؓ...... اہل صفہ سے تھے...... حدیبیہ میں شریک تھے۔ ''ران بھی عورت ہے۔'' (حدیث)

243۔سیدنا جریج ؓ...... کنیت ابوشاہ...... بن سلامہ......

244۔سیدنا جریر ؓ بن ارقط...... حدیث ''مجھے شفاعت کی اجازت مل گئی ہے۔''

245۔سیدنا جریر ؓ بن اویس 246۔سیدنا جریر ؓ بن عبداللہ حریری

247۔سیدنا جریر ؓ بن عبداللہ جابر...... طویل ذکر ہے۔



248۔سیدنا جریر ؓ 249۔سیدنا جری ؓ حنفی

250۔سیدنا جری ؓ بن عمرو 251۔سیدنا جری ؓ (جزی)

252۔سیدنا جزء ؓ بن انس 253۔سیدنا جزء ؓ

254۔سیدنا جزء ؓ 255۔سیدنا جزء ؓ 256۔سیدنا جزی ؓ

257۔سیدنا جزی ؓ...... کنیت ابوخزیمہ۔ حضور سید الاولین والآخرین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آپ کو دو چادریں عنایت فرمائی تھیں جب یہ حاضر خدمت اقدس ہوئے۔

258۔سیدنا جزی ؓ بن معاویہ 259۔سیدنا جسر ؓ بن ماکولا۔ ایک حدیث روایت کی ہے۔

260۔سیدنا جشیب ؓ...... روایت کی ہے کہ ''جو شخص میرے نام پر نام رکھ لے گا وہ میری برکت اور یمن کا امیدوار ہے۔ اس پر صبح وشام برکت نازل ہوا کرے گی قیامت تک''...... حمص کے رہنے والے ہیں۔

261۔سیدنا جشیش دیلمی ؓ...... اسود عنسی مدعی نبوت کے قتل میں انہوں نے معاونت کی۔ 262۔سیدنا جشیش کندی ؓ 263۔سیدنا جعال یا جمیل ؓ بن سراقہ غفاری...... اہل صفہ میں سے ہیں۔ قدیم الاسلام ہیں۔ احد میں شریک تھے۔ بہت بدصورت اور کریہہ منظر تھے۔ حضور رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ان کی تعریف فرمائی ہے۔ ''جمیل پکا مسلمان ہے۔''

264۔سیدنا جعال ؓ...... عرض کیا بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں...... میں آپ کے ساتھ کفار سے لڑوں...... اللہ مجھے جنت میں داخل کرے گا۔ فرمایا...... ہاں...... عرض کیا یہ کیونکر ہوگا۔ میرے بدن میں بدبو آتی ہے۔ رنگ سیاہ ہے۔ کمینہ خاندان سے ہوں۔ یہ کہہ کر میدان جنگ میں آپ ؓ گئے۔ لڑے شہید ہوئے۔ رحیم وکریم، رؤف نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا گزر ادھر سے ہوا تو فرمایا: ''اے جعال! اب تو اللہ نے تیرے بدن کو خوشبودار کر دیا اور چہرہ سفید کر دیا۔''

265۔سیدنا جعدہ ؓ بن خالد...... ''میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا، آپ ﷺ نے ایک فربہ آدمی کو دیکھا تو آپ نے اپنا ہاتھ سے اس کے پیٹ کی طرف اشارہ کر کے فرمایا: اگر یہ اس کے سوا اور کہیں ہوتا تو تیرے لیے بہتر تھا۔''

266۔ سیدنا جعدہ ؓ بن ہانی   267۔ سیدنا جعدہ ؓ کوفی ''سب لوگوں
سے زیادہ بہتر میرا زمانہ ہے۔'' 268۔ سیدنا جعدہ ؓ...... ان کی والدہ ام ہانی ؓ
بنت جناب ابو طالب......   269۔ سیدنا جثم ؓ...... بیعت رضوان میں تھے......
آپ ؓ کو رحمت دوجہان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا کرتہ، اپنی نعلین اور اپنے کچھ
بال عنایت فرمائے تھے۔ سبحان اللہ
270۔ سیدنا جعفر ؓ بن ابی الحکم...... مفہوم حدیث: ''اپنے سامنے سے کھاؤ۔''
271۔ سیدنا جعفر ؓ بن زبیر بن عوام ؓ   272۔ سیدنا جعفر ؓ بیعت رضوان میں
تھے۔   273۔ سیدنا جعفر ؓ بن ابی سفیان
274۔ سیدنا جعفر (طیار) ؓ ابن ابی طالب...... ان کا ذکرِ جمیل الراقم نے اپنی تالیف
ذکرِ خیر (۲) میں کیا ہے۔ یہاں صرف چند کلمات برائے حصولِ خوشنودیٔ حق سبحانہ
وتعالیٰ: ''جنت میں فرشتوں کے ہمراہ اڑا کرتے تھے) دو ہجرتیں کیں...... لقب
''ابو المساکین'' ''سیرت اور صورت میں میرے مشابہ'' غزوہ موتہ میں شہید ہوئے......
''جعفر جیسے شخص پر رونے والیوں کو رونا چاہیے۔'' جبرائیل علیہ السلام نے کہا: ''جعفر کو
دو خون آلود بازو دیئے گئے ہیں جن سے وہ ملائکہ کے ساتھ اڑتے پھرتے ہیں۔''
275۔ سیدنا جعفر ؓ عبدی   276۔ سیدنا جعفر ؓ بن محمد بن مسلمہ
277۔ سیدنا جعفی (بعض آئمہ نے تذکرہ کیا۔ حالانکہ یہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے
پہلے مر چکے تھے۔   278۔ سیدنا جعونہ ؓ
279۔ سیدنا جمیل ؓ ابن زیاد اشجعی کوفی   280۔ سیدنا جعیل ؓ بن سراقہ
281۔ سیدنا جعیل ؓ۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ان کا نام عمر رکھا تھا۔
282۔ سیدنا جفشیش ؓ بن نعمان کندی۔ (جفشیش یا خفشیش) حضری طویل بیان ہے
283۔ سیدنا جلاس ؓ بن سوید   284۔ سیدنا جلاس ؓ
285۔ سیدنا جلاس ؓ ابن عمرو کندی   286۔ سیدنا جلیبیب ؓ (آپ کا ذکر
الراقم نے ذکرِ خیر (۳) میں بحوالہ شرح مسلم شریف کیا ہے) شہید ہوئے تھے۔ ان کی
لاش حضور سید البشر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دونوں ہاتھوں پر رکھی گئی، دفن کر دیئے



گئے۔ یہ پست قد وغیرہ تھے۔ انصار کی لڑکی کے والدین ان سے نکاح نہ کرنا چاہتے
تھے۔ مگر ارشادِ گرامی آنجناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تھا کہ نکاح کر دیں۔
لڑکی کو علم ہوا فوراً رضامند ہو گئی...... حضور رحمتِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بہت خوش
ہوئے اور دعا فرمائی...... تمام انصار سے زیادہ مال و دولت ان کے پاس آ گئی......
287۔ سیدنا جلیحہ ؓ...... طائف میں شہید ہوئے۔
288۔ سیدنا جمانہ ؓ باہلی۔ خلاصہ مفہوم: ''جہاد کرنے والوں کی دعا اللہ اس طرح
قبول کرتا ہے جس طرح پیغمبروں کی دعا۔'' صفحہ 132
289۔ سیدنا جمد ؓ کندی   290۔ سیدنا جمرہ ؓ بن نعمان
291۔ سیدنا جمہان ؓ اسلمی...... حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی خدمت میں حاضر ہوئے۔
آپ نے ام المومنین ام سلمہ ؓ سے فرمایا چھپ جاؤ، عرض کیا: ''وہ تو اندھے ہیں۔''
فرمایا: عورتوں کو بھی مردوں کا دیکھنا مکروہ ہے جس طرح مردوں کا عورتوں کو دیکھنا مکروہ
ہے۔'' 292۔ سیدنا جمیع ؓ بن مسعود نے تمام سامان خدا کی راہ میں خیرات کر دیا تھا۔
293۔ سیدنا جمیل ؓ بن بصرہ   294۔ سیدنا جمیل ؓ
295۔ سیدنا جمیل ؓ بن عامر   296۔ سیدنا جمیل ؓ
297۔ سیدنا جمیل ؓ   298۔ سیدنا جناب ؓ کنانی
299۔ سیدنا جناب ؓ انصاری یا حباب یا خباب 300۔ سیدنا جناب ؓ کلبی
301۔ سیدنا جنادح ؓ ابن میمون   302۔ سیدنا جنادہ ؓ ابن ابو امیہ
303۔ سیدنا جنادہ ؓ بن ابی امیہ   304۔ سیدنا جنادہ ؓ ابن ابی امیہ ازدی
305۔ سیدنا جنادہ ؓ اسدی   306۔ سیدنا جنادہ ؓ بن زید حارثی......
اعراب بصرہ میں سے ہیں۔   307۔ سیدنا جنادہ ؓ بن سفیان
308۔ سیدنا جنادہ ؓ بن عبداللہ   309۔ سیدنا جنادہ ؓ بن مالک ازدی
310۔ سیدنا جنادہ ؓ   311۔ سیدنا جنادہ ؓ
312۔ سیدنا جندب ؓ
313۔ سیدنا جندب ؓ بن جنادہ...... ان کا بیان طویل ہے۔

314۔ سیدنا جندب ؓ بن حیان
315۔ سیدنا جندب ؓ بن زہیر
316۔ سیدنا جندب ؓ بن ضمرہ لیثی
317۔ سیدنا جندب ؓ بن عبداللہ بن سفیان
318۔ سیدنا جندب ؓ
319۔ سیدنا جندب ؓ ابن کعب
320۔ سیدنا جندب ؓ
321۔ سیدنا جندب ؓ بن ناجیہ
322۔ سیدنا جندب ؓ
323۔ سیدنا جندرہ ؓ ان سے بہت سی احادیث ہیں۔
324۔ سیدنا جندع ؓ انصاری اوسی
325۔ سیدنا جندع ؓ انصاری
326۔ سیدنا جنید ؓ
327۔ سیدنا جھل ؓ
328۔ سیدنا جہجاہ ابن قیس یا ابن سعید...... اہل مدینہ منورہ میں سے ہیں۔ بیعت رضوان میں حاضر تھے۔ ''کافر سات آنتوں میں کھاتا ہے اور مومن ایک آنت میں۔'' مراد کفر اسلام ہے کیونکہ قبل اسلام انہوں نے سات بکریاں کا دودھ پیا تھا۔ یہی ہیں جنہوں نے سیدنا عثمان ؓ کے ہاتھ سے عصا لے لیا تھا اور وہ خطبہ پڑھ رہے تھے۔ عصا کو توڑ ڈالا۔ گھٹنے میں مرض آکلہ ہو گیا۔ الراقم کی ناقص سمجھ کے مطابق تو یہ سیدنا اور ؓ کے اہل نہ ہیں۔ وہ عصا مبارک حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تھا۔
329۔ سیدنا جھدمہ ؓ
330۔ سیدنا جہر ؓ نے ایک مرتبہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھی تسبیحات وغیرہ بلند آواز سے کہیں جب آپ ﷺ نماز سے فارغ ہوئے تو فرمایا کہ اے جہر اپنے پروردگار کو سناؤ مجھے نہ سناؤ۔
331۔ سیدنا جہم ؓ اسلمی یا سلمی۔ جاہمہ...... اہل مدینہ منورہ میں سے ہیں۔ حدیث شریف: ''میں نے جہاد کا ارادہ کیا ہے۔ فرمایا کیا تمہارے والدین میں سے کوئی زندہ ہے۔ عرض کیا: میری والدہ، فرمایا: والدہ کے قدم پکڑ لو (خدمت کرو) جہم ؓ نے تین بار یہی پوچھا: فرمایا ''تیری خرابی ہو اپنی ماں کے قدم پکڑ لے وہیں جنت ہے۔'' (خدمت والدین)
332۔ سیدنا جہم ؓ
333۔ سیدنا جہم ؓ ابن قثم
334۔ سیدنا جہم ؓ بن قیس
335۔ سیدنا جہم ؓ بن قیس
336۔ سیدنا جہم ؓ...... ''امام حسن اور حسین ؓ جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔''



337۔ سیدنا جیش ؓ بن اوس نخعی۔ طویل حدیث روایت کی۔
338۔ سیدنا جیش ؓ بن صلت قریشی مطلبی۔ غزوہ بدر سے قبل انہوں نے خواب میں دیکھا جو صحیح نکلا، حالانکہ یہ خیبر کے سال اسلام لائے۔
339۔ سیدنا جیم ؓ بن قیس
340۔ سیدنا جودان ؓ کوفی
341۔ سیدنا جون ؓ بن قتادہ...... اہل بصرہ میں سے ہیں۔
342۔ سیدنا جویریہ ؓ عصری
343۔ سیدنا جیفر ؓ بن جلندی۔ عمان کے رئیس تھے۔ عمرو بن عاص ؓ کے ہاتھ پر اسلام لائے تھے۔ ان کا اسلام خیبر کے بعد ہوا تھا۔

## ح سے شروع ہونے والے اسمائے گرامی

344۔ سیدنا حابس ؓ ابن دغنہ کلبی۔
345۔ سیدنا حابس ؓ بن ربیعہ تمیمی۔ ''الو کی آواز میں نحوست نہیں اور نظر حق ہے۔'' کئی حضرات ؓ نے اس حدیث کو نقل فرمایا۔
346۔ سیدنا حابس ؓ ابن سعد
347۔ سیدنا حاتم ؓ...... خادم حضور نور علی نور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم...... چالیس برس آپ کے پاس رہے۔
348۔ سیدنا حاتم ؓ ابن عدی...... ''میری امت کے لوگ ہمیشہ نیکی پر رہیں گے جب تک کہ وہ افطار میں جلدی کریں گے اور سحور کھانے میں تاخیر کریں گے۔''
349۔ سیدنا حاجب ؓ...... احد میں حاضر تھے۔
350۔ سیدنا حاجب ؓ بن یزید انصاری یمامہ کی جنگ میں شہادت پائی۔
351۔ سیدنا حارث ؓ
352۔ سیدنا حارث ؓ بن اسد
353۔ سیدنا حارث ؓ...... بدر میں حاضر تھے۔
354۔ سیدنا حارث ؓ ''جن ماں باپ کے چار بچے بلوغ سے پہلے مرجائیں انہیں اللہ عزوجل جنت میں داخل فرمائے گا۔'' حدیث مبارکہ...... لوگوں نے کہا اگر دو مریں۔ فرمایا: پھر بھی جنت میں جائیں گے۔'' صفحہ ۱۶۴ (بچوں کے مرنے پر جنت)
355۔ سیدنا حارث ؓ بن انس...... غزوہ بدر میں شریک تھے۔ احد میں شہادت پائی۔

356۔سیدنا حارث ؓ بن انس بن مالک انصاری۔غزوہ بدر میں حاضر تھے۔(ایک محدث کا قول) 357۔سیدنا حارث ؓ بن اوس ثقفی۔کئی احادیث روایت کیں۔

358۔سیدنا حارث ؓ 359۔سیدنا حارث نجاری ؓ

360۔سیدنا حارث ؓ بن اوس 361۔سیدنا حارث ؓ بن اوس انصاری

362۔سیدنا حارث ؓ......کئی احادیث روایت کیں۔

363۔سیدنا حارث ؓ بن ہذل سعدی......''حنین میں شاہت الوجوہ فرماتے ہوئے مٹھی کنکریاں مشرکوں کی طرف پھینکی۔'' 364۔سیدنا حارث ؓ بن بلال مزنی

365۔سیدنا حارث ؓ 366۔سیدنا حارث ؓ بن ثابت

367۔سیدنا حارث ؓ بن ثابت بن عبداللہ۔368۔سیدنا حارث ؓ بن جماز

369۔سیدنا حارث ؓ بن حارث ازدی ۔ 370۔سیدنا حارث ؓ بن حارث اشعری......سے طویل حدیث مروی ہے۔بابت اعمال دین اسلام۔

371۔سیدنا حارث ؓ بن حارث غامدی 372۔سیدنا حارث ؓ ابن حارث بن قیس

373۔سیدنا حارث ؓ بن حارث بن کلدہ۔والد طبیب اور حکیم تھے۔''معاذ بن جبل ؓ کو حکم فرمایا گیا ان کے پاس جائیں، اپنی بیماری کی کیفیت پوچھیں، سے ثابت کہ علاج کے لیے کافر سے رائے طلب کرنا جائز ہے۔

374۔سیدنا حارث ؓ بن حاطب......عبدالمنذر ؓ اور حارث بن حاطب ؓ غزوہ بدر کی طرف گئے تھے۔واپس کر دیئے گئے۔اصحاب بدر ؓ کے ساتھ مال غنیمت سے حصہ دیا تھا۔چور والا قصہ روایت کیا جس کے قتل کا حکم حضور علیہ الصلوۃ والسلام نے دیا تھا......پھر ہاتھ کاٹے گئے۔صدیق اکبر ؓ کے دور میں......ہاتھ پاؤں سب کٹ چکے تھے۔پھر اسے قتل کیا گیا۔ 375۔سیدنا حارث ؓ بن حاطب انصاری اوسی

376۔سیدنا حارث ؓ بن حباب۔ 378۔سیدنا حارث ؓ بن حسان طویل ذکر ہے۔ 379۔سیدنا حارث ؓ بن حکم سلمی۔380۔سیدنا حارث ؓ بن حکیم

381۔سیدنا حارث ؓ ابن خالد۔ 382۔سیدنا حارث ؓ ابن خالد قریشی

383۔سیدنا حارث ؓ بن خزمہ......بدر اور تمام غزوات میں حاضر تھے طویل بیان ہے۔



384۔سیدنا حارث ؓ ابن خزیمہ 385۔سیدنا حارث ؓ بن رافع......حسن خلق باعث برکت ہے۔کج خلقی باعث نحوست ہے۔نیکی کرنے سے عمر زیادہ ہوتی ہے۔''(مفہوم حدیث)

386۔سیدنا حارث ؓ بن ربعی 387۔سیدنا حارث ؓ بن ربیع بن زیاد

388۔سیدنا حارث ؓ بن ابی ربیعہ مخزومی 389۔سیدنا حارث ؓ

390۔سیدنا حارث ؓ بن زیادہ انصاری ساعدی بدری......بدر میں حاضر تھے۔

391۔سیدنا حارث ؓ ''اے اللہ معاویہ ؓ کو کتاب وحساب سکھا دے اور انہیں عذاب سے محفوظ رکھ۔''(حدیث) 392۔سیدنا حارث ؓ بن زید حارثہ بن معاویہ

393۔سیدنا حارث ؓ انصاری اوسی 394۔سیدنا حارث ؓ بن زید

395۔سیدنا حارث ؓ بن زید 396۔سیدنا حارث ؓ ابن ابی سبرہ

397۔سیدنا حارث ؓ ابن سراقہ......بدر میں شہید ہوئے۔یہ پاسبانی کرتے تھے۔

398۔سیدنا حارث ؓ بن سعد 399۔سیدنا حارث ؓ بن سعید

400۔سیدنا حارث ؓ ابن سفیان 401۔سیدنا حارث ؓ بن سلیم بن ثعلبہ بن کعب بن حارثہ۔غزوہ بدر میں شامل تھے۔ 402۔سیدنا حارث ؓ انصاری

403۔سیدنا حارث ؓ بن سواد انصاری۔بدر میں شریک تھے۔

404۔سیدنا حارث ؓ بن سوید تیمی۔مرتد ہو گئے تھے پھر اسلام لائے۔

405۔سیدنا حارث ؓ بن سوید بن صامت 406۔سیدنا حارث ؓ بن شریح نمیری

407۔سیدنا حارث ؓ بن شریح نمیری......بدر میں کفار کی طرف سے قیدی تھے۔فتح مکہ کے دن اسلام لائے۔ 408۔سیدنا حارث ؓ

409۔سیدنا حارث ؓ بن سواد انصاری۔بدر میں شریک تھے۔

410۔سیدنا حارث ؓ بن سوید تیمی......اہل کوفہ میں سے ہیں۔

411۔سیدنا حارث ؓ بن ضرار......ان کا بیان طویل ہے۔

412۔سیدنا حارث ؓ بن ابی ضرار......معجزہ دیکھ کر مسلمان ہوئے۔والد ہیں جویریہ ؓ ام المومنین کے۔سیدہ جویریہ ؓ قیدی ہو کر آئی تھیں۔والد فدیہ دینے آئے۔دو قیمتی اونٹ

راستے میں چھپا آئے...... خدمت اقدس میں پہنچے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا وہ دو اونٹ کہاں ہیں جو تم نے مقام عقیق کے فلاں فلاں درے میں چھپا دیئے ہیں۔ حارث یہ سن کر فوراً کلمہ طیبہ پڑھنے لگے کیونکہ سوائے حارث کے اور کسی کو اونٹوں کا علم نہ تھا۔

413۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن طفیل...... امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے بھی ان کا تذکرہ صحابہ رضی اللہ عنہم میں لکھا ہے۔ 414۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ قریشی

415۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن ظالم...... بدر میں شریک تھے۔

416۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عباس رضی اللہ عنہ بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ

417۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عبداللہ بن اوس ثقفی

418۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عبداللہ بجلی

419۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عبداللہ بن ابی ربیعہ مخزومی 420۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ

421۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ 422۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ انصاری

423۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ دوسی 424۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ نے نماز جنازہ کے متعلق روایت کی ہے۔ 425۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ اہل شام میں سے ہیں۔

426۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے رضاعی باپ ہیں۔ مکہ شریف میں ابتداء ہی میں آئے اور مسلمان ہو گئے۔ صفحہ 195 جلد دوم اسد الغابہ، مترجم

427۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ 428۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عبد کلال

429۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عبد مناف 430۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن عبید

431۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن عتیق 432۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن عتیک

433۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن عتیک 434۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عدی

435۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عدی...... بدر میں شریک ہوئے۔

436۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عدی 437۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن عقبہ

438۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن عمرو۔ براء بن عازب کے چچا یا ماموں تھے۔

439۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عمرو بن ثعلبہ 440۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ

441۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عمرو بن غزیہ مزنی۔ ''عورتوں سے متعہ حرام ہے۔''



(حدیث کے راوی) 442۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عمرو قریشی عدوی

443۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عمیر ازدی 444۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عوف بن امیہ

445۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن عورف بن ابی حارثہ 446۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ شمار اہل مدینہ سے ہے۔ 447۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن غضیف کندی

448۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن فروہ 449۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن قیس بن حصن

450۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن قیس بن خلدہ

451۔ سیدنا سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن قیس بن عدی بن سعد

452 سیدنا حارث رضی اللہ عنہ 453۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن قیس بن لقیط

454۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن قیس بن عمیرہ اسدی 455۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن کعب

456۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ یا اصلح کے لقب سے مشہور ہیں۔

457۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن کعب جاہلی۔ عمر 160 سال

458۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن کلدہ۔ عرب کے طبیب تھے ''حضرت سعد رضی اللہ عنہ کا علاج کیا۔ چھوہاروں کو دودھ میں ملایا۔ گھی مخلوط کیا۔ انہیں چٹوایا کوئی بندھن بندھا تھا وہ کھل گیا اور شفا ہو گئی۔ 459۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن مالک طائی

460۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ بن مالک بن قیس ہوز ''فتح مکہ کے دن فرمایا آج کے بعد قیامت تک قریش سے شرعی جہاد کبھی نہ کیا جائے گا'' اس حدیث کو ایک جماعت نے ذکر فرمایا ہے۔

461۔ سیدنا حارث رضی اللہ عنہ ابن مالک (حارث رضی اللہ عنہ) انصاری ہیں۔ ان سے کئی حضرات نے روایت کی ہے۔ ایک دن حضور سید العلمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حارث رضی اللہ عنہ سے ملے پوچھا: اے حارث! تم نے کس حال میں صبح کی۔ حارث رضی اللہ عنہ نے عرض کی...... میں سچا مومن ہوں۔ فرمایا: دیکھو کیا کہہ رہے ہو؟ ہر چیز کی حقیقت ہوتی ہے۔ تمہارے ایمان کی کیا حقیقت ہے؟ کہا: میرا دل دنیا سے ہٹ گیا ہے۔ اس وجہ سے میں رات بھر جاگتا ہوں۔ دن بھر پیاسا رہتا ہوں۔ میں اپنے رب کا عرش آنکھوں سے دیکھ رہا ہوں۔ گویا میں اہل جنت کو دیکھ رہا ہوں...... اہل دوزخ کو دیکھ رہا ہوں...... دوزخی شور کر رہے ہیں۔ جناب نور مجسم سراجاً منیرا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تم اب پہچان گئے ہو...... الخ

کئی حضرات ؓ نے اس حدیث کو نقل فرمایا...... میرے اور ہمارے خواجہ محبوب عالم ہاشمی قدس سرہ متوفی ۱۳۷۱ھ مزار سید شریف۔ خلیفہ اعظم حضرت خواجہ توکل شاہ انبالوی ؒ اور دین اسلام کے تمام شعبوں کی سند یافتہ نے بھی اپنی معروف ترین کتاب ذکر خیر میں یہ حدیث بیان فرمائی ہے۔ 462۔ سیدنا حارث ؓ بن مالک (ابو ہند حجام کے آقا) اور جراحی کا کام بھی کرتے تھے۔ حضور مختار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بھی پچھنے لگائے تھے۔

463۔ سیدنا حارث ؓ بن مخاشن۔ مزار بصرہ میں ہے

464۔ سیدنا حارث ؓ بن مخلد "جو شخص عورتوں کی دبر میں ادخال کرے گا قیامت کے دن اللہ عزوجل اس کی طرف (رحمت) کی نظر نہ کرے گا۔" یہ حدیث ان سے کئی اصحاب ؓ نے نقل فرمائی۔ 465۔ سیدنا حارث ؓ بن مسعود انصاری اوسی

466۔ سیدنا حارث ؓ بن مسلم تمیمی۔ ایک وفد کے ہمراہ جہاد کے لیے بھیجے گئے۔ انہوں نے گھوڑے کو تیز کر دیا۔ لشکر سے پہلے دشمنوں سے ملے اور کہا لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہہ دو۔ بچ جاؤ گے انہوں نے کہہ دیا۔ ساتھیوں نے واپسی پر بارگاہ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں ذکر کیا...... ہم مال غنیمت سے محروم کر دیئے گئے۔ حضور رسول معظم ﷺ نے حارث ؓ کی تعریف فرمائی...... اور فرمایا اللہ نے تمہارے لیے بھی کثیر نیکیاں لکھ دیں...... مفہوم و خلاصہ...... حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: حارث ؓ سے جب تم صبح کی نماز پڑھ چکو تو کسی سے بات کرنے سے قبل اَللّٰھُمَّ اَجِرْنِیْ مِنَ النَّارِ سات مرتبہ کہہ لیا کرو۔ اگر اس دن مرے تو اللہ تمہارے لیے آگ سے امان لکھ دے گا۔ اور جب تم مغرب کی نماز پڑھ چکو تو کسی سے بات کرنے سے قبل مذکورہ کلمات سات بار کہہ لیا کرو۔ اگر تم اس رات مر جاؤ گے تو اللہ تعالیٰ تمہارے لیے آگ سے امان لکھ دے گا۔" آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اکثر اصحاب ؓ کو اور انہیں بھی تحریر مبارک لکھ کر دی...... یہ تحریر دیکھ کر سیدنا ابوبکر صدیق اکبر ؓ نے ان کا وظیفہ مقرر فرما دیا۔ حضرت فاروق اعظم ؓ اور حضرت عثمان غنی ذوالنورین ؓ نے بھی ایسا ہی کیا۔ سیدنا عثمان ؓ ہی کے زمانے میں یہ وصال فرما گئے...... حضرت عمر بن عبدالعزیز ؓ نے عامل کو لکھ بھیجا کہ ان کے بیٹے کو مع تحریر مبارک میرے پاس بھیج دو۔ وظیفہ مقرر فرما دیا۔



بیٹے (مسلم ؓ) سے فرمایا وہ احادیث مجھے سناؤ جو تمہارے والد نے بیان کیں۔

466۔ سیدنا حارث ؓ بن مسلم بن مغیرہ...... قریشی حجازی...... امام بخاری ؒ نے بھی صحابہ ؓ میں ان کا ذکر کیا ہے۔

467۔ سیدنا حارث ؓ بن مقترس...... بیعت رضوان کی تھی۔ جنگ قادسیہ میں شہید ہوئے

468۔ سیدنا حارث ؓ بن معاذ ؓ...... غزوہ بدر میں شامل تھے۔

469۔ سیدنا حارث ؓ بن معاویہ...... 470۔ سیدنا حارث ؓ بن انصاری...... سبع مثانی اور قرآن مجید جو مجھ کو دیا گیا ہے اس سے مراد سورۃ الحمد ہے۔"

471۔ سیدنا حارث ؓ ابن معمر بن حبیب بن وہب بن حذافہ بن جمح...... مہاجرین حبشہ میں سے ہیں۔ 472۔ سیدنا حارث ؓ ملیکی۔ "گھوڑے کی پیشانیوں میں خیر و کامیابی قیامت تک وابستہ ہے اور ان کے مالکوں کو اس کا بدلہ ملے گا۔"

473۔ سیدنا حارث ؓ بن بجیہ۔ اہل صفہ میں ان ذکر ابو عبدالرحمٰن سلمی نے کیا ہے۔ "امام حسین ؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی گود میں تھے۔ آپ ﷺ فرماتے تھے میرا یہ فرزند سرزمین عراق میں شہید کیا جائے گا، جو شخص اس وقت کو پائے وہ اس کی مدد کرے۔"

474۔ سیدنا حارث ؓ بن نعمان بن اساف...... انصاری خزرجی بخاری...... بدر اور اس کے بعد تمام غزوات میں شریک رہے۔ غزوہ موتہ میں شہید ہوئے۔

475۔ سیدنا حارث ؓ بن امیہ امراء القیس۔ (برک بن ثعلبہ...... انصاری اوس) بدر اور احد میں شریک تھے۔ 476۔ سیدنا حارث ؓ بن نعمان...... "انہوں نے حضرت جبرائیل علیہ السلام کو حضور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ دیکھا۔"

477۔ سیدنا حارث ؓ بن نعمان بن رافع بن ثعلبہ...... شریک بدر تھے۔

478۔ سیدنا حارث ؓ بن نعمان زرقی انصاری

479۔ سیدنا حارث ؓ بن نوفل بن حارث بن عبدالمطلب قریشی ہاشمی...... اسلام میں ان کی خدمات بہت ہیں۔ 480۔ سیدنا حارث ؓ بن ہانی...... وفد کے ساتھ حاضر ہوئے۔ بہادری کے کرتب دکھاتے رہے۔ 481۔ سیدنا حارث ؓ بن ہشام...... ان سے اہل مصر نے روایت کی ہے۔ 482۔ سیدنا حارث ؓ بن ہشام بن مغیرہ......

غزوہ حنین میں شامل تھے۔۔۔۔۔ان کا بیان بہت طویل ہے۔

483۔سیدنا حارث ؓ بن رہیان۔۔۔۔۔وفد کے ساتھ حاضر ہو کر دولت ایمان سے مشرف ہوئے۔

484۔سیدنا حارث ؓ بن یزید اسدی۔ ''کیا حج ہر سال ہم پر فرض ہے؟ اس پر آیت کریمہ نازل ہوئی۔۔۔۔''

485۔سیدنا حارث ؓ بن یزید جہنی۔۔۔۔۔''رُکے ہوئے پانی میں پیشاب کرنے سے منع فرمایا ہے۔'' حدیث شریف

486۔سیدنا حارث ؓ بن یزید سعد بکری۔۔۔۔۔''علاء بن حضرمی ؓ کی شکایت کرنے چلے تو ایک بڑھیا کو دیکھا جو راستہ بھول گئی۔ انہوں نے بڑھیا کو حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے پاس پہنچا دیا۔۔۔۔۔'' مفہوم 487۔سیدنا حارث ؓ قریشی عامری۔ ان کو عیاش بن ربیع ؓ نے راستے میں کافر سمجھ کر قتل کیا تھا، تب آیت کریمہ بھی نازل ہوئی۔۔۔۔۔عیاش ؓ سے غلام آزاد کروایا گیا۔ 488۔سیدنا حارث ؓ۔۔۔۔۔حدیث کے راوی ہیں۔

489۔سیدنا حارثہ ؓ بن اضبط ذکوانی۔۔۔۔۔اہل جزیرہ میں سے ہیں۔۔۔۔۔''جو چھوٹوں پر شفقت نہ کرے اور ہمارے بڑوں کی تعظیم نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے۔'' حدیث شریف

490۔سیدنا حارثہ ؓ بن جبلہ کلبی۔ زید بن حارثہ ؓ (غلام) کے بھتیجے تھے۔

491۔سیدنا حارثہ ؓ ابن خذام۔ انہوں نے ایک شکار بطور ہدیہ پیش کیا تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کھایا تھا اور رحمت عالمیان علیہ الصلوٰۃ والسلام نے مدنی عمامہ شریف عطا فرمایا تھا۔ 492۔سیدنا حارثہ ؓ بن خمیر اشجعی انصاری۔ شرکائے بدر میں سے ہیں۔

493۔سیدنا حارثہ ؓ بن ربیع عبران۔۔۔۔۔بدر کے روز یہ بدر میں تماشہ دیکھنے کے لیے ہی گئے کیونکہ بچے ہی تھے۔ ناگہاں کسی کا تیر ان کے گلے میں لگ گیا اور یہ شہید ہو گئے ان کی ماں ربیع ؓ آئی عرض کیا۔ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ جانتے ہیں کہ حارثہ ؓ سے مجھ کو کس قدر محبت تھی۔ پس وہ اگر جنت میں ہو تو میں صبر کرلوں ورنہ اللہ تعالیٰ دیکھے گا کہ میں کیا کرتی ہوں۔ حضور نبی اکرم رسول محترم شفیع معظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ ام حارثہ اس کے لیے جنت نہیں بلکہ کئی جنتیں ہیں وہ فردوس اعلیٰ میں ہیں۔ والدہ حارثہ نے کہا



اب میں صبر کروں گی۔

494۔سیدنا حارثہ ؓ بن زید انصاری بدری۔۔۔۔۔شریک بدر تھے۔

495۔سیدنا حارثہ ؓ بن سراقہ بن حارث۔۔۔۔۔انصاری خزرجی بخاری۔۔۔۔۔بدر کے دن شہید ہوئے۔ 496۔سیدنا سیدنا حارثہ ؓ بن سہیل۔۔۔۔۔احد میں شریک تھے۔

497۔سیدنا حارثہ ؓ بن شراحیل 498۔سیدنا حارثہ ؓ بن ظفر

499۔سیدنا حارثہ ؓ ابن عدی۔ آپ کو سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دعا دی تھی

500۔سیدنا حارثہ ؓ بن قطن۔۔۔۔۔انہیں حضور رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تحریر لکھ کر دی۔ 501۔سیدنا حارثہ ؓ بن مالک انصاری۔ 502۔سیدنا حارثہ ؓ بن مالک زرقی۔ 503۔سیدنا حارثہ ؓ بن مضرب۔ اہل کوفہ سے ہیں۔

504۔سیدنا حارثہ ؓ بن نعمان۔ انصاری خزرجی۔ بدر اور احد میں خندق میں اور تمام مشاہد میں حاضر رہے۔ انہوں نے حضرت جبریل ؑ کو دیکھا جب حضرت جبریل آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس بیٹھے تھے۔ یہ اپنی والدہ کی بہت اطاعت کیا کرتے تھے۔ اسی مجلس میں جبریل ؑ نے کہا یہ ان اسی (80) لوگوں میں سے ہیں۔ فرمایا اسی (80) کے کیا معنی؟ جبریل ؑ بولے: اسی (80) آدمیوں کے سوا اور سب لوگ آپ کے پاس سے بھاگ جائیں گے۔ ان 80 کا رزق اور ان کی اولاد کا رزق جنت میں اللہ کے ذمہ ہے۔ کئی اصحاب ؓ کی روایت: ''میں ایک بار جنت میں گیا تو میں نے پڑھنے کی آواز سنی۔۔۔۔۔پوچھا یہ کون شخص ہے تو بتایا گیا حارثہ بن نعمان ؓ۔۔۔۔۔یہ درجہ ملا بوجہ خدمت والدہ۔'' (80) حضرات ؓ کا واقعہ غزوہ حنین میں پیش آیا تھا۔ آخر میں نابینا ہو گئے تھے۔

''مسکین کو دینا بری موت سے بچاتا ہے۔'' ارشاد گرامی سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ نے رسی اپنے مصلے سے دروازے تک باندھی۔ مسکین آتا تو رسی کے سہارے خود آ کر چھوہارے مسکین کو دیتے۔

505۔سیدنا حارثہ ؓ بن نعمان خزاعی 506۔سیدنا حارثہ ؓ بن وہب خزاعی

''ہر کمزور مسکین اگر اللہ پر بھروسہ کر کے قسم کھالے تو اللہ اس کو پوری کرے گا۔'' (ارشاد نبوی)

507۔سیدنا حازم ؓ انصاری 508۔سیدنا حازم ؓ ابن ابی حازم۔۔۔۔۔

صفین میں حضرت علی المرتضیٰ ؓ کے جھنڈے تلے شہید ہوئے۔

509۔ سیدنا حازم ؓ بن حرملہ..... ''لاحول ولاقوۃ الا باللہ'' ایک خزانہ ہے جنت کے خزانوں میں سے۔'' 510۔ سیدنا حازم ؓ بن حرام (بن حزام) خزاعی ...... حضور خیر البشر صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے نام مطعمؓ رکھا۔ 511۔ سیدنا حازم بن حرام ؓ ''صدقہ فطر کو روزے دار کے لیے تمام لغو اور فحش باتوں سے پاکی کا سبب فرمایا ہے۔'' قبل عید ادا کرنے پر زکوٰۃ کا ثواب ہوگا۔ بعد میں ادا کرنے پر معمولی صدقہ کا۔''

512۔ سیدنا حاطب ؓ بن ابی بلتعہ۔ جنگ بدر میں شریک تھے۔ رب نے ان کے ایمان کی گواہی دی تھی...... جب انہوں نے آپ ﷺ کے بعض معاملات کی خبر کفار مکہ کو ایک بڑھیا کے ذریعے لکھ کر بھیجی۔ آپ ﷺ نے حضرت علی ؓ، زبیر ؓ اور مقداد ؓ کو بھیجا وہ بڑھیا کے جوڑے سے خط نکال کر لے آئے۔ عرض کیا اہل مکہ پر احسان کرنا چاہا تا کہ وہ مال وغیرہ کی حفاظت کریں...... ان کا عذر قبول فرمالیا گیا۔ یہ غزوہ بدر میں شامل تھے۔ (مختصر تخمیص حدیث)

513۔ سیدنا حاطب ؓ بن حارث 514۔ سیدنا حارث ؓ بن عبد العزیٰ

515۔ سیدنا حاطب ؓ بن عمرو...... غزوہ بدر میں شریک تھے۔

516۔ سیدنا حاطب ؓ بن عمرو بن عتیک۔ غزوہ بدر میں شامل تھے۔

517۔ سیدنا حاطب ؓ بن حامد ؓ 518۔ سیدنا حباب ؓ بن جبیر۔ غزوہ طائف میں شہید ہوئے۔ 519۔ سیدنا حباب ؓ بن جزء۔ بدری ہیں بمطابق امام طبری ؒ

520۔ سیدنا حباب ؓ بن زید 521۔ سیدنا حباب ؓ بن عبداللہ بن ابی بن سلول۔ اسلام لانے پر ان کا نام عبداللہ رکھا گیا۔ یہ وہ عبداللہ ؓ ہیں جنہوں نے اپنے باپ کے قتل کی اجازت مانگی تھی، جب اس سے نفاق کا اظہار ہوا۔

522۔ سیدنا حباب ؓ بن عمرو 523۔ سیدنا حباب ؓ بن قیظی

524۔ سیدنا حباب ؓ بن عبدالمنذر...... غزوہ بدر میں شامل تھے۔

525۔ سیدنا حباب انصاری 526۔ سیدنا حبان ؓ بن منقذ

527۔ سیدنا حبان ؓ یا صبان بن بج صدائی...... وفد کے ہمراہ آکر مسلمان ہوئے۔ ''سفر میں انہوں نے اذان دی، بلال ؓ نے اقامت کہی۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: جو اذان دے وہی اقامت کہے۔''



528۔ سیدنا حبان ؓ بن حکم۔ فتح مکہ کے وقت جھنڈا انہیں دیا گیا۔ 529۔ سیدنا حجاب ؓ انصاری۔ منافقوں نے ان پر طعن کیا تھا۔ اللہ نے آیت کریمہ نازل فرمائی۔

530۔ سیدنا حبشی ؓ 531۔ سیدنا حبہ ؓ (حبہ)

532۔ سیدنا حبہ ؓ بن جوین بجلی 533۔ سیدنا حبہ ؓ بن حابس

534۔ سیدنا حبہ ؓ بن خالد ؓ...... حدیث مبارکہ: رزق سے مایوس نہ ہو۔ بچہ پیدا ہوتا ہے اس کے جسم پر چھلکا بھی نہیں ہوتا۔ پھر اللہ اسے رزق دیتا ہے۔''

535۔ سیدنا حبہ ؓ...... ''جو شطرنج کھیلے وہ ملعون ہے۔ جو اس کی طرف دیکھے وہ سور کے گوشت کھانے والے کی مثل ہے۔'' حدیث شریف

536۔ سیدنا حبیب ؓ بن اساف 537۔ سیدنا حبیب ؓ بن اسید

538۔ سیدنا حبیب ؓ بن بدیل۔ ''من کنت مولاہ فعلی مولاہ'' بارہ اصحاب نے اس کی گواہی دی۔

539۔ سیدنا حبیب ؓ بن حارث۔ ''ایسی بات نہ کرو جو کان کو بری لگے۔''

540۔ سیدنا حبیب ؓ بن حباشہ۔ ان کی قبر پر حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نماز جنازہ پڑھی۔ 541۔ سیدنا حبیب ؓ بن حماز 542۔ سیدنا حبیب ؓ بن حماسہ سلمی

543۔ سیدنا حبیب ؓ بن حیان 544۔ سیدنا حبیب ؓ بن خراش

545۔ سیدنا حبیب ؓ بن خراش عصری 546۔ سیدنا حبیب ؓ انصاری

547۔ سیدنا سیدنا حبیب ؓ ابن ربیعہ 548۔ سیدنا حبیب ؓ بن زید بن عاصم ...... مسیلمہ کذاب نے ان کا ایک ایک عضو کاٹ کر ان کو شہید کیا تھا۔ یہ تذکرہ الراقم نے ذکر خیر (3) میں تفصیلاً لکھا ہے۔ 549۔ سیدنا حبیب ؓ بن زید کندی

550۔ سیدنا حبیب ؓ بن سباع 551۔ سیدنا حبیب ؓ بن سعد...... غزوہ بدر میں شریک تھے۔ 552۔ سیدنا حبیب ؓ سلمی بدری ہیں۔

553۔ سیدنا حبیب ؓ بن سندر 554۔ سیدنا حبیب ؓ بن ضحاک

555۔ سیدنا حبیب ؓ (نفلی نماز: فرضوں کے علاوہ بقیہ رکعات گھر میں پڑھنا ایسا ہی ہے

جیسا فرض نماز مسجد میں با جماعت پڑھنا) مفہوم روایت۔ 556۔ سیدنا حبیب ؓ سلامانی
557۔ سیدنا حبیب ؓ ثقفی 558۔ سیدنا حبیب ؓ نجار
559۔ سیدنا حبیب ؓ خطمی 560۔ سیدنا حبیب ؓ بن غزی ...... قبض
کی بیماری تھی۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حکم دیا کہ اس دعا کو پڑھیں۔ "ربنا اللہ الذی
فی السماء تقدس اسمك" 561۔ سیدنا حبیب ؓ بن فریک ......
جب حاضر ہوئے بینائی بند تھی۔ پوچھنے پر عرض کی۔ میرا پاؤں سانپ کے انڈوں پر پڑا
تھا۔ آپ ﷺ نے کچھ پڑھ کر دم فرما دیا۔ روشنی آ گئی (80) سال کی عمر میں بھی سوئی
میں دھاگہ ڈال لیتے تھے۔
562۔ سیدنا حبیب ؓ فہری
563۔ سیدنا حبیب ؓ غامدی "ہر شخص پر واجب ہے ایک بکری رجب میں قربانی کرے
اور ایک عیدالاضحیٰ میں"...... (حدیث شریف) 564۔ سیدنا حبیب ؓ بن ابی مرثد
565۔ سیدنا حبیب ؓ مروان 566۔ سیدنا حبیب ؓ بن مسلمہ
567۔ سیدنا حبیب ؓ بن ملہ 568۔ سیدنا حبیب ؓ بن وہب
569۔ سیدنا حبیب ؓ بن کیساف بدری ہیں۔ ان پر خلافت فاروقی میں رحم کیا گیا۔
570۔ سیدنا حبیب ؓ بن ابی الیسر انصاری ...... واقعہ حرہ میں شہید ہوئے۔
571۔ سیدنا حبیب ؓ بن جاریہ ثقفی ...... جنگ یمامہ میں شہید ہوئے۔
572۔ سیدنا حبیش ؓ اسدی 573۔ سیدنا حبیش ؓ بن خالد۔ کتاب
اسد الغابہ میں ان کا ذکر بہت طویل ہے۔ 574۔ سیدنا حبیش ؓ بن شریح
575۔ سیدنا حتات ؓ 576۔ سیدنا حجاج ؓ باہلی ...... حدیث
شریف: "گرمی کی شدت جہنم کے سانس لینے سے ہوتی ہے۔ پس جب گرمی زیادہ پڑنے
لگے تو تم لوگ نماز ظہر ٹھنڈے میں پڑھو" 577۔ سیدنا حجاج ؓ بن حارث
578۔ سیدنا حجاج ؓ بن عامہ شامی 579۔ سیدنا حجاج ؓ بن عبداللہ نصری
580۔ سیدنا حجاج ؓ بن علاط (بہت طویل بیان) 581۔ سیدنا حجاج ؓ بن عمرو
582۔ سیدنا حجاج ؓ کنیت ابو قابوس 583۔ سیدنا حجاج ؓ بن قیس عدی سہمی



584۔ سیدنا حجاج ؓ بن مالک 585۔ سیدنا حجاج ؓ بن مسعود
586۔ سیدنا حجاج ؓ بن مومنہ ...... "جس کو تم دیکھو ابوبکر ؓ و عمر ؓ کا ذکر بری طرح
کر رہا ہے تم سمجھ لو کہ وہ دین اسلام کے سوا اور کسی دین کو چاہتا ہے۔ صفحہ ۲۵۸ جلد دوم اسد
الغابہ مترجم
587۔ سیدنا حجر ؓ بن ربیعہ بن وائل 588۔ سیدنا حجر ؓ (ابو عبداللہ)
589۔ سیدنا حجر ؓ عدوی 590۔ سیدنا حجر ؓ ابن عدی (حجر الخیر)
فضلا صحابہ میں تھے۔ جن اصحاب ؓ کو حضرت معاویہ ؓ نے قتل کر دیا تھا اور ام المومنین
عائشہ صدیقہ ؓ نے بہت ناراضگی و رنج والم کا اظہار فرمایا تھا۔ یہ انہی میں سے ہیں......
سیدنا حجر ؓ مستجاب الدعوات تھے۔ 591۔ سیدنا حجر ؓ بن عنبس
592۔ سیدنا حجر ؓ (ابو نخشی) 593۔ سیدنا حجر ؓ بن نعمان
594۔ سیدنا حجر ؓ بن یزید 595۔ سیدنا حجن ؓ بن مرقع
596۔ سیدنا حجیر ؓ 597۔ سیدنا حجیر ؓ بن بیان
598۔ سیدنا حجیر ہلالی ؓ 599۔ سیدنا حجیر ؓ ابو یزید ......
مفہوم: "لوگ دو نعمتوں صحت اور فارغ البالی سے فائدہ حاصل نہیں کرتے"۔
600۔ سیدنا حدرجان ؓ بن مالک 601۔ سیدنا حدرد ؓ
602۔ سیدنا حدیر ؓ 603۔ سیدنا حدیر ؓ ابو فوزہ
604۔ سیدنا حذیفہ ؓ ازدی 605۔ سیدنا حذیفہ ؓ بن اسید ......
"قیامت قائم نہ ہو گی جب تک تم دس نشانیاں نہ دیکھ لو۔ آفتاب کا مغرب سے طلوع
ہونا...... یاجوج ماجوج کا نکلنا...... دابہ...... تین خسوف ایک مشرق میں ایک مغرب میں
اور ایک جزیرہ عرب میں۔ آگ جو عدن سے نکلے گی لوگوں کو ہنکا لے جائے گی رات کو
بھی وہ انہیں لوگوں کے ساتھ رہے گی اور دوپہر کو بھی......" ص ۲۶۵
606۔ سیدنا حذیفہ ؓ 607۔ سیدنا حذیفہ ؓ مرادی
608۔ سیدنا حذیفہ ؓ قلعانی 609۔ سیدنا حذیفہ ؓ بن یمان ......
صاحب سرّ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ...... فی المنافقین ...... جس جنازہ میں یہ

شریک ہوتے اسی میں امیر المومنین عمر فاروق ؓ شامل ہوتے تھے...... وصال شہادت عثمان غنی ؓ کے چالیس سال بعد ہوا۔ 610۔سیدنا حذیم ؓ

611۔سیدنا حذیم ؓ...... حنظلہ ؓ کے دادا 612۔سیدنا حذیم ؓ بن عمرو

613۔سیدنا حر ؓ بن خصرامہ...... امام دار قطنی ؒ کی روایت میں نام حارث ہے۔

614۔سیدنا حر ؓ بن قیس۔ان کا بیٹا شیعہ تھا۔بیٹی خارجیہ۔بیوی معتزلہ۔بہن مرجۂ

615۔سیدنا حر ؓ بن مالک...... غزوہ احد میں حاضر تھے۔

616۔سیدنا حراش ؓ بن امیہ کعبی 617۔سیدنا حرام ؓ بن عوف بلوی

618۔سیدنا حرام ؓ بن ابی کعب 619۔سیدنا حرام ؓ بن معاویہ

620۔سیدنا حرام ؓ بیر معونہ میں شہید ہوئے۔

621۔سیدنا حرب بن حارث محاربی ؓ

622۔سیدنا حرب ؓ بن ابی حرب

623۔حرقوس...... بعد ازاں دورِ علی المرتضیٰ ؓ میں خارجیوں کے ساتھ ہو گئے تھے۔ (حرقوس کو سیدنا اور ؓ نہ لکھا جائے) 624۔سیدنا حرملہ ؓ بن ایاس

625۔سیدنا حرملہ ؓ بن زید انصاری۔ان کے حق میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خصوصی دعا فرمائی۔

626۔سیدنا حرملہ ؓ بن عبداللہ بن ایاس 627۔سیدنا حرملہ ؓ بن عمرو اسلمی

628۔سیدنا حرملہ ؓ مدلجی 629۔سیدنا حرملہ ؓ بن مریط

630۔سیدنا حرملہ ؓ بن ہوذہ 631۔سیدنا حریث ؓ بن حسان شیبانی

632۔سیدنا حریث ؓ بن زید 633۔سیدنا حریث ؓ بن زید طائی

634۔سیدنا حریث ؓ ابن سلمہ 635۔سیدنا حریث ؓ یہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے راعی تھے۔

636۔سیدنا حریث ؓ بن شیبان

637۔سیدنا حریث ؓ بن عمرو بن عثمان 638۔سیدنا حریث ؓ بن عوف

639۔سیدنا حریز ؓ بن شراحیل کندی 640۔سیدنا حریز ؓ

641۔سیدنا حریش ؓ راوی حدیث بھی ہیں۔"جب ماعز ؓ سنگسار کیے گئے، مجھے لرزہ



آ گیا، حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے مجھے لپٹا لیا۔میرے اوپر آپ کا پسینہ ٹپکا جس میں مشک کی خوشبو تھی۔" 642۔سیدنا جریش ؓ بن ہلال۔جلد دوم میں آخری ذکر انہی کا ہے۔ رضی اللہ عنہم ورضوعنہ

## اُسد الغابہ جلد سوم

1۔سیدنا حزابہ ؓ بن نعیم بن عمرو بن مالک بن خبیب۔شمار اہل فلسطین میں ہے۔تبوک کے سال اسلام لائے۔ 2۔سیدنا حزام ؓ بن حکیم...... قریشی سدی۔"ایک بار، دوسری بار، پھر تیسری بار عرض کیا یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اجازت دیں میں ہمیشہ روزہ رکھوں۔فرمایا: تمہاری بی بی کا بھی تم پر حق ہے۔رمضان شریف کے روزے رکھو۔شوال کے چھ روزے رکھو چہار شنبہ اور پنجشنبہ کا روزہ رکھو (بدھ اور جمعرات) گویا تم نے سال کے روزے رکھے اور تمام سال افطار کیا۔" کئی حضراتؓ نے اسے روایت کیا۔

3۔سیدنا حزم ؓ بن عبید۔"دو باتیں لوگوں پر واجب ہیں۔اللہ۔حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام اولی الامر کے احکام کا سننا اور اطاعت کرنا۔اولی الامر سے مراد خلفائے راشدینؓ، علماء و مجتہدین اور صحیح یہ ہے کہ حاکم اسلام۔ 4۔سیدنا حزم ؓ بن عمرو۔ابوموسیٰ ؒ نے کہا یہ تابعی ہیں۔ابن شاہین نے لکھا ہے صحابی ہیں۔ 5۔سیدنا حزم ؓ ابی کعب انصاری مدنی۔

6۔سیدنا حزن ؓ بن ابی وہب قرشی مخزومی۔قبل از اسلام بھی اشراف قریش میں تھے۔ انہوں نے ہی حجرِ اسود کو اٹھایا تھا۔حجر اسود ہاتھ سے اچک کر پھر اپنے مقام پر چلا گیا تھا (بوقت ازسرِنو تعمیر) بعض کہتے ہیں وہب یعنی حزن ؓ کے والد نے اٹھایا تھا۔ان کی والدہ فاختہ ......حزن کا نام جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سہل رکھا (بعض علماء) ان کا تذکرہ تینوں محدثین و محققین نے لکھا جن کی کتب سے امام اثیر ؒ نے استفادہ کیا۔جنگ یمامہ میں شہید ہوئے یا خلافت صدیق اکبر ؓ کے شروع میں قتال مرتدین کے وقت۔

7۔سیدنا حسان ؓ بن ثابت۔لقب شاعرِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم...... ان کے لیے مسجد نبوی میں ممبر رکھا جاتا تھا برائے نعت۔"اللہ روح القدس سے ان کی تائید کرتا ہے، جب تک

نعت کہتے رہیں۔ "یہ زبان سے آپ ﷺ کی مدد کرتے تھے۔ (کتاب میں قریباً 4½ بڑے صفحات پر ان کا بیان ہے)

8۔ سیدنا حسان ؓ بن جابر　9۔ سیدنا حسان ؓ بن ابی حسان عبدی

10۔ سیدنا حسان ؓ بن خوط...... ان کے بیٹے بہت تھے۔ جنگ جمل میں حضرت علی المرتضیٰ کی طرف تھے۔　11۔ سیدنا حسان ؓ بن ابی سنان۔ "علم کا طالب جاہلوں کے درمیان ایسا ہے جیسا زندہ مردوں کے درمیان میں۔" حدیث مبارکہ

12۔ سیدنا حسان ؓ بن شداد۔ یہ اور ان کی والدہ دونوں شرف صحبت سے مشرف ہوئے۔ اعراب بصرہ سے ہیں۔ "آپ ﷺ نے ان کی منہ پر ہاتھ پھیرا اور فرمایا اے اللہ ان کو مع والدہ برکت دے۔ لڑکے بزرگ پاکیزہ فرما۔" فرمانِ رسول علیہ الصلوٰۃ والسلام

"یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم یا رؤف یا کریم یا لطیف یا ودود عزوجل مجھے توفیق عطا فرما کہ تیرے حبیب صلی اللہ علی حبیبہ محمد وآلہ واصحابہ وسلم کے اصحابؓ کے اسمائے گرامی لکھ سکوں۔ ان کے طفیل آپ ﷺ کی ساری امت پر کرم فرما دے اور میرا دل بیدار فرما دے اور میری آنکھیں بینا فرما دے۔ آمین ثم آمین...... الراقم"

13۔ سیدنا حسان ؓ بن عبدالرحمٰن ضبعی　14۔ سیدنا حسان ؓ بن قیس...... ابو اسود

15۔ سیدنا حساس ؓ ابن بکر۔ ازدی۔ ابن ماکولا ؒ اور ابن ابی حاتم ؒ نے ان کا نسب بیان کیا ہے۔ ابوموسیٰ ؒ نے بھی۔ ان کی حدیث...... "جو شخص اللہ سے ان پانچ کلمات کے ساتھ ملے گا اسے دوزخ سے بچالیا جائے گا۔ "سبحان اللہ، الحمدللہ، لا الٰہ الا اللہ، اللہ اکبر......"

پانچویں چیز اس روایت میں چھوٹ گئی...... (قابل توجہ برائے نجات)

16۔ سیدنا حساس ؓ یہ دوسرے شخص ہیں۔ 17۔ سیدنا حسل ؓ بن خارجہ اشجعی (محیل یا حنبل بھی ان کو لکھا ہے) خیبر کے دن اسلام لائے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام سے روایت کی ہے۔　18۔ سیدنا حسل ؓ عامری۔　19۔ سیدنا وابن سیدنا امام حسن ؓ فرزند جگر گوشہ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ابن علی بن ابی طالب بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف۔ قریشی ہاشمی۔ کنیت ابو محمد...... آپ ؓ کا ذکر خیر و سیرت طیبہ الراقم نے اپنی تالیف ذکر خیر (۲) المعروف بہ سیرت طیبہ امہات المومنینؓ و جملہ متعلقین کرامؓ، آئمہ کرامؓ میں



تفصیلاً عرض کیا ہے۔ وہاں سے ضرور پڑھیے۔ اسد الغابہ کے دس صفحات پر ان کے حالات طیبہ ہیں۔ ولادت طیبہ نصف شعبان ۳ھ۔ وشہادت ۴۹ھ بعض: ولادت احد کے ایک سال بعد اور بعض دو سال بعد کہتے ہیں۔ وصال میں بھی اختلاف ہے ۴۹ یا ۵۰ یا ۵۱ ہجری۔ بی بی جعدہ بنت اشعث نے زہر پلایا (الراقم کی تحقیق کے مطابق یہ غلط ہے اس کی وضاحت ذکر خیر (۲) میں کر دی ہے) چالیس دن دست آتے رہے۔ فرمایا: "بھائی حسینؓ مجھے تین مرتبہ زہر پلایا گیا......"　20۔ سیدنا حسیل ؓ بن جابر...... حذیفہ ؓ بن یمان کے والد

21۔ سیدنا حسیل ؓ ابن خارجہ　22۔ سیدنا حسیل ؓ بن نویرہ...... خیبر کی طرف آپؓ سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے راہبر تھے۔　23۔ سیدنا حسین ؓ بن خارجہ

24۔ سیدنا حسین ؓ بن ربیعہ　25۔ سیدنا حسین ؓ بن سائب

26۔ سیدنا حسین ؓ بن عرفطہ　27۔ سیدنا وابن سیدنا امام حسین ؓ

الراقم نے آپ کی سیرت طیبہ پر ذکر خیر (۲) میں کئی صفحات لکھے ہیں۔ یہ تالیف زاویہ پبلشرز لاہور سے جناب نجابت علی تارڑ صاحب نے شوال ۱۴۲۷ھ میں شائع کی ہے۔ اللہ تعالیٰ بطفیل جملہ صحابہ کرامؓ خصوصاً اصحاب البدرؓ اور خصوصاً خلفائے راشدینؓ ان کے ہر کام میں دگنی چگنی برکات عطا فرمائے۔ آمین ثم آمین...... اسد الغابہ میں صرف چند صفحات پر آپ کا ذکر جمیل ہے۔　28۔ سیدنا حشرج ؓ "انہیں آپ ﷺ نے اپنی گود مبارک میں بٹھایا تھا۔ پھر آپؓ پر دست برکت و رحمت و شفا پھیرا اور برکت کی دعا فرمائی۔"

29۔ سیدنا حصیب ؓ　30۔ سیدنا حصین ؓ بن قطفن (جعن)

31۔ سیدنا حصین ؓ بن اوس...... "آپ ﷺ نے اپنا دست مبارک ان کے بالوں پر رکھا۔"　32۔ سیدنا سیدنا حصین ؓ بن بدر　33۔ سیدنا حصین ؓ بن جندب

34۔ سیدنا حصین ؓ بن حارث...... یہ اور ان کے دونوں بھائی بدر میں تھے۔ بھائی عبیدہ ؓ بدر میں شہید ہوئے۔　35۔ سیدنا حصین ؓ بن ام حصین

36۔ سیدنا حصین ؓ بن حمام انصاری　37۔ سیدنا حصین ؓ بن ربیعہ

38۔ سیدنا حصین ؓ...... کنیت ابو عبداللہ　39۔ سیدنا حصین ؓ بن عبید

40۔ سیدنا حصین ؓ بن عوف...... ان کے دونوں بیٹے بھی صحابیؓ

41- سیدنا حصین عربی ؓ - سیدنا حصین بن عوف ؓ

41- سیدنا حصین ؓ قطن    42- سیدنا حصین ؓ انصاری

43- سیدنا حصین ؓ    44- سیدنا حصین ؓ

45- سیدنا حصین ؓ    46- سیدنا حصین ؓ اسدی

47- سیدنا حصین ؓ انصاری اوسی ...... روایت: "طلحہ بن براء ؓ جب سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملے تو وہ آپ ﷺ سے چمٹے جاتے تھے اور آپ کے پاؤں کو چومتے تھے ...... عرض کی جو حکم ہو تعمیل ہوگی۔ فرمایا جاؤ: اپنے باپ کو قتل کردو۔ وہ چلے ...... فرمایا میں نے امتحاناً کہا تھا۔ "میں قطع قرابت کے لیے نہیں بھیجا گیا"۔ ...... مفہوم: ان کے فوت ہونے پر قبر پر تشریف لے جا کر آپ ﷺ نے جنازہ پڑھا، مع صحابہؓ۔ مفہوم ...... دعا فرمائی "یا اللہ طلحہ سے اس حالت میں ملاقات کر کہ تو انہیں دیکھے ہنسے وہ تجھے دیکھ کر ہنسیں"۔

48- سیدنا حصین ؓ بن یزید ...... "آپ بھوک کی وجہ سے بیتاب ہو کر پیٹ پر پتھر باندھ لیا کرتے" 49- سیدنا حصین ؓ بن یزید 50- سیدنا حصین ؓ

51- سیدنا حصین ؓ    52- سیدنا حضرمی ؓ بن عامر

53- سیدنا حطاب ؓ بن حارث    54- سیدنا حطیہ ؓ شاعر۔ صحابی

55- سیدنا حطیم ؓ ...... مفہوم روایت: "اندھیری راتوں میں مسجدوں کی طرف پاپیادہ جانے والوں کو بشارت دو قیامت کے دن کے لئے پوری روشنی کی۔" 56- سیدنا خشیش کندی ؓ ...... یا خشیش ؓ یا جشیش ؓ 57- سیدنا حفص ؓ "عیسیٰ علیہ السلام کاتنے کی کمائی سے کھایا کرتے تھے۔ حدیث 58- سیدنا حفص ؓ بن سائب

59- سیدنا حفص ؓ بن مغیرہ ...... "انہوں نے ایک ہی بار اپنی زوجہ فاطمہ بنت قیس کو تین طلاقیں دی تھیں۔" 60- سیدنا حکم ؓ بن حارث سلمی ...... سات غزوات میں حاضر رہے۔

61- سیدنا حکم ؓ بن حزن کلفی ...... "ترغیب کے لیے احکام بیان کرو" مفہوم

62- سیدنا حکم ؓ بن ابی الحکم    63- سیدنا حکم ؓ بن ابی الحکم

64- سیدنا حکم ؓ بن رافع    65- سیدنا حکم ؓ بن سعید    66- سیدنا حکم ؓ بن سفیان



67- سیدنا حکم ؓ قبیلہ اسلم کے ایک بیمار پر آپ ﷺ نے پڑھ کر دم فرمایا۔ (روایت)

68- حکم بن صلت "پنج وقتی نماز میں یا نماز جنازہ میں بے عقل لوگوں کو امام نہ بناؤ۔"

69- سیدنا حکم ؓ بن ابی العاص بن امیہ ...... اس شخص کی نسل سے میری امت کی خرابی ہوگی۔" چنانچہ ایسا ہی ہوا ان کے بیٹے مروان سے بہت فسادات پھیلے۔ حکم کو آپ ﷺ نے طائف کی طرف نکال دیا تھا۔ کیوں؟ یہ آپ ﷺ کے راز چھپ کر سنتے تھے یا بعض حرکات کی نقل کرتے تھے۔ فرمایا تم ایسے ہی جاؤ چنانچہ حکم کی رفتار میں رعشہ پیدا ہوگیا ...... عائشہ صدیقہ ؓ کا کہنا: مروان کے باپ پر آپؐ نے لعنت فرمائی۔ "اس وقت مروان ان کی پشت میں تھا۔ لعنت اور اخراج کے بارے میں بہت احادیث ہیں ...... سیدنا ابوبکر صدیق ؓ بھی واپس نہ لائے۔ ایسے ہی فاروق اعظم ؓ نے کیا ...... سیدنا عثمان ؓ نے واپس بلالیا۔ فرمایا اس نے حکم کی سفارش آپ ﷺ سے کی تھی آپ ﷺ نے اسے واپس بلانے کا وعدہ فرمایا تھا۔

70- سیدنا حکم ؓ بن ابی العاص بن بشیر    71- سیدنا حکم ؓ بن عبداللہ ثقفی

72- سیدنا حکم ؓ کنیت ابو عبداللہ۔ 73- سیدنا حکم ؓ بن عمرو ثمالی بدر میں شریک تھے۔

74- سیدنا حکم ؓ بن عمرو بن شرید    75- سیدنا حکم ؓ بن عمرو غفاری

76- سیدنا حکم ؓ ثقفی    78- سیدنا حکم ؓ بن عمیر ثمالی۔ کئی احادیث کے راوی ہیں۔ 79- سیدنا حکم ؓ بن مرہ    80- سیدنا حکم ؓ زرقی

81- سیدنا حکم ؓ بن مسلم عقیلی    82- سیدنا حکم ؓ بن مینا ...... امام بخاری نے بھی ان کا ذکر کیا ہے۔    83- سیدنا حکم ؓ (حکیم اشعری)

84- سیدنا حکیم ؓ بن امیہ    85- سیدنا حکیم ؓ بن جبلہ

86- سیدنا حکیم ؓ بن حزام ...... ان کا ذکر خیر کافی طویل کیا گیا ہے۔

87- سیدنا حکیم ؓ بن حزن    88- سیدنا حکیم ؓ بن طلیق

89- سیدنا حکیم ؓ بن معاویہ نمیری    90- سیدنا حکیم ؓ کنیت ابو معاویہ

91- سیدنا حکیم ؓ جبلہ    92- سیدنا خمیس ؓ بن زید بن صفوان بن صباح بن ظریف بن زید بن عامر بن ربیعہ بن کعب بن ثعلبہ بن سعد بن ذبیہ قصی۔

